## تاریخ طبع سابق از افضل الامثال و الاقران مولنا محمد علیخاں صاحب حامد شاہ آبادی محافظ عملہ تصحیح

سرورِ نکتہ داں مرحوم و مغفور
مقرر بزدی سخن اس باَت کا ہے
کچھ ایسا اسنے لکھا یہ فسانہ
نہ ایسا گوش سامع نے سنا ہے
فسانے سب ہیں اسکے سامنے ہیچ
سراپا خوبیوں سے یہ بھرا ہے
زباں کی کیفیت اسمیں الگ ہے
مقلد وہ اسی مرحوم کا ہے
جناب حضرت آغا نوازش
یہ بلبل بھی اسی گلزار کا ہے
یہ مطبع بھی اسی مطبع کی ہے شاخ
کہ جس پر بخششوں کا خاتمہ ہے
نمک خوار و نمیں اسکے جو ہوا وہ
کہ خاصیت میں مثلِ کیمیا ہے
جہاں میں کون ایسا ہے کہ اسکا
شجاعت میں وہ رستم سا ہوا ہے
مگر الحبث مطبع بھی ہے وہ شخص
بڑا لائق بڑا ذی مرتبہ ہے
کہوں جو کچھ ہیں ان دونکو حق ہے
مری اب آخری یہ التجا ہے

عجب ذی مرتبہ شاعر ہوا ہے
وہ اس فن میں ہوا نقاش اول
کہ جسکو دیکھئے اس پر فدا ہے
فسانہ اس طرح یہ اسنے لکھا
کوئی قصہ نہیں اس لطف کا ہے
یہ افسانہ ہوا مشہور عالم
عبارت کا مزہ اسمیں جدا ہے
ہے اس استاد نامی کا جو استاد
غزل خوانی میں جو یکتا ہوا ہے
اودھ اخبار مطبع ہے جو نامی
یہاں بھی بارہا چھاپا گیا ہے
پراگ اول میں نارائن ہو آخر
امیرانہ بسر فرما رہا ہے
مطابع اسنے وہ جاری کئے ہیں
دل و جاں سے نہیں ملتا سرا ہے
بہر صورت وہ ہی ممدوح کونین
نہیں مانند اسکے دوسرا ہے
دیانت قابلیت میں ہے یکتا
لکھوں جو کچھ انہیں ہیں وہ بجا ہے
غرض تاریخ کی مجھ کو ہوئی فکر

کلام اس کا ہے مقبول خلائق
اسی سے اسکی گویا ابتدا ہے
نہ ایسا چشم مینا نے ہے دیکھا
کوئی لکھے جواب مقدور کیا ہے
ہے خوبی دیکھنے پر اسکے موقوف
اس افسانے کی شہرت جابجا ہے
لکھا بعد اسکے جس نے جو فسانہ
اسے بھی ایک عالم جانتا ہے
غزل گوئی میں بھی وہ فرد گذرا
اسی میں بارہا یہ چھپ چکا ہے
مگر مطبع کا مالک بھی ہے وہ شخص
کہ یہ نام مبارک کا پتا ہے
در دولت پہ اس کے کیوں نہ ہو فیض
کہ جن سے دین و دنیا کا بھلا ہے
سخاوت میں ہے حاتم سے زیادہ
خدا نے نام نیک اسکو دیا ہے
دیا ل آخر میں ہے اول میں بھگوان
یہ منشی جی کو قسمت سے ملا ہے
رہیں یہ سب کے سب دلشاد و خرم
کہا ہاتف نے کیوں تو سوچتا ہے

اگر تاریخ کی ہے فکر حامد | لکھا اچھی داستان فرحت فزا ہے
۱۳۲۶ھ